# مقدمات میں کامیابی

## (جھوٹے مقدمات اور تہمتوں سے نجات)

ملک التحریر علامہ محمد یحییٰ انصاری اشرفی

شیخ الاسلام اکیڈمی حیدرآباد

مکتبہ انوار المصطفیٰ 23-2-75/6 مغلپورہ۔ حیدرآباد

Rs. 8



**مقدمہ وغیرہ میں کامیابی کے لئے دُعا :** مقدمے کی کامیابی کے لئے روزانہ کسی بھی نماز کے بعد ۱۳۳ مرتبہ یہ آیتِ مبارکہ پڑھیں۔ حق پر ہو تو پڑھیں' ناحق پڑھنے والا خود مصیبت میں گرفتار ہوسکتا ہے : ﴿وَقُلْ جَآءَ الْحَقُّ وَزَهَقَ الْبَاطِلُ اِنَّ الْبَاطِلَ كَانَ زَهُوْقًا﴾ (بنی اسرائیل) اور فرمایئے' حق آگیا اور باطل جاتا رہا' بیشک باطل کو مِٹنا ہی تھا۔

۔ اگر کوئی شخص کسی مقدمہ یا کسی اور مصیبت میں مبتلا ہو تو اس کو چاہئے کہ تنہا یا افراد کے ساتھ (۲۱۰۰۰) اکیس ہزار مرتبہ آیت کرسی پڑھ کر خصوصی دُعا کا اہتمام کرے۔ اس عمل کو تین دن یا سات دن میں پورا کیا جاسکتا ہے۔ اس عمل کی برکت سے ان شآء اللہ مقدمہ سے یا مصیبت سے نجات مل جائے گی۔ حیرت انگیز عمل ہے اور ہزاروں بار کا آزمودہ ہے۔

۔ اگر کسی پر کوئی ناجائز مقدمہ قائم کر دیا گیا ہو یا کسی جھوٹے مقدمہ میں پھنسا دیا گیا ہو اور مقدمہ سے خلاصی کی کوئی صورت دکھائی نہ دیتی ہو تو (چاند کے مہینہ کی پہلی جمعرات کو) عشاء کی نماز کے بعد (۱۰۱) مرتبہ درود شریف پڑھ کر (۱۰۱) مرتبہ سورۂ فاتحہ پڑھیں' پھر (۱۰۱) مرتبہ درود شریف



پڑھ کر مقدمہ میں کامیابی کے لئے دعا کریں اور اس عمل کو لگاتار (۴۰) دن تک جاری رکھیں ان شآء اللہ مقدمہ میں کامیابی مل جائے گی۔

۔ مقدمہ میں کامیابی کے لئے نماز فجر کے بعد (۷۱) مرتبہ سورۂ فاتحہ پڑھے' نماز ظہر کے بعد (۶۱) مرتبہ' نماز عصر کے بعد (۵۱) مرتبہ' نماز مغرب کے بعد (۴۱) مرتبہ اور نماز عشاء کے بعد (۲۱) مرتبہ پڑھے اور ہر مرتبہ اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے ان شآء اللہ مقدمہ کا فیصلہ اس کے حق میں ہوگا اور باعزت طور پر خلاصی ہو جائے گی۔

۔ **'یا شہید'** مقدمہ میں کامیابی کے لئے بھی مؤثر ہے بشرطیکہ اسے پڑھنے والا اپنے موقف میں سچا ہو' لہذا مقدمے میں کامیابی کے لئے **'یا شہید یا اللہ'** چالیس دن تک روزانہ ۳۱۲۵ مرتبہ پڑھیں اس کے بعد مقدمے کی تاریخ پر پیشی کے وقت اسے خوب کثرت سے پڑھیں' ان شآء اللہ مقدمہ میں کامیابی ہوگی۔

۔ بعض مقدمات ایسے ہوتے ہیں جو حق اور سچائی پر مبنی ہوتے ہیں لیکن زمانہ کی عدالت سے حق پر ہونے کے باوجود انصاف ملنے کی امید نہیں



ہوتی۔ اس صورت میں **'یاحق'** کا اکتالیس دن تک ۱۲۵۰ مرتبہ ورد کریں اور بعد میں مقدمہ کی تاریخ کے دن اسے گیارہ سو مرتبہ پڑھ کر پیشی پر جائیں ان شآء اللہ مقدمہ آپ کے حق میں ہوگا۔

**تہمت میں بَری ہونا :** اگر کسی شخص نے کسی شخص پر جھوٹا الزام یا تہمت لگادی ہو تو اس سے اپنے آپ کو بری الذمہ ثابت کرنے کے لئے **'یا شہید یا اللہ'** کو گیارہ دن تک بعد نماز عصر گیارہ سو مرتبہ پڑھیں ان شآء اللہ سچا ثابت ہوگا اور جھوٹی تہمت لگانے والا ذلیل ہوگا۔

**مقدمہ میں بریت کے لئے :** اگر کوئی ایسے مقدمہ میں پھنس گیا ہو کہ جس سے خلاصی کی کوئی صورت دکھائی نہ دیتی ہو اور مقدمہ میں ملوث ہوجانے کے باعث وہ بہت زیادہ پریشانی میں مبتلا ہو تو اُسے چاہئے کہ ہر نماز کے بعد نہایت توجہ و یکسوئی کے ساتھ بکثرت آیت کریمہ ﴿لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحَانَكَ اِنِّيْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِيْنَ﴾ پڑھے اور پھر اللہ تعالیٰ سے مقدمہ میں بریت حاصل کرنے کی غرض سے دعا مانگے ان شآء اللہ مقدمہ میں بری ہو جائے گا۔

**حاکم کے سامنے پیشی :** جب حاکم کے سامنے جائیں تو اس آیت کو

گیارہ مرتبہ پڑھ کر شہادت کی انگلی پر دم کر کے پیشانی پر الف کھینچ لیں :
﴿وَاللّٰهُ الْمُسْتَعَانُ عَلٰى مَاتَصِفُوْنَ﴾ (یوسف/۱۸) اور میں اللہ ہی سے مدد مانگتا ہوں اس بات پر جو تم ظاہر کرتے ہو۔

**اپیل میں کامیابی کا عمل :** اگر کوئی شخص مقدمہ ہار گیا ہو اور اسے یقین ہو کہ اس کے ساتھ مقدمہ کے فیصلہ میں ناانصافی ہوئی ہے اور وہ حق اور سچ پر ہے تو اسے چاہیئے کہ اپیل دائر کرنے سے قبل تین دن **یا عدل** روزانہ گیارہ ہزار مرتبہ پڑھے پھر اپیل دائر کرے۔ اس کے بعد اپیل کا فیصلہ ہونے تک **یا عدل** گیارہ سو مرتبہ روزانہ پڑھتا رہے ان شآء اللہ اپیل میں کامیابی ہوگی اور مقصد حل ہوگا۔

۔ اگر کوئی شخص کسی مقدمہ میں ہار گیا یا اپنا حق پانے سے محروم رہا ہو اور وہ دوبارہ اپیل کرے تو اسے چاہیئے کہ 'یاحق' کثرت سے پڑھے ان شآء اللہ اپیل میں کامیابی ہوگی بشرطیکہ وہ حق پر ہو کیونکہ جو اللہ تعالیٰ کو اس صفت سے پکارے گا اللہ تعالیٰ اس کا حق دلائے گا۔

**قید سے خلاصی کا عمل :** **یا فَتَّاحُ** کا عمل قید سے خلاصی کے لئے



بھی بہت مفید ہے لہذا اگر کوئی شخص دشمن کی قید یا مقدمہ میں ناحق پھنس گیا ہو تو اس کے لئے چند افراد مل کر اکیس ہزار مرتبہ روزانہ سات دن تک **یا فتاح** پڑھیں ان شاء اللہ وہ قید سے رہائی پائے گا۔

**یَا مُبْدِئُ کا مفصل وظیفہ:** یہ وظیفہ جمالی ہے اور اس کی خاصیت یہ ہے کہ جو شخص اسے ایک سو بیس مرتبہ پڑھ کر پانی دم کر کے ایسے مریض کو پلائیں جو کمزور ہو گیا ہو ان شآء اللہ اس کے جسم کی قوت بحال ہو جائے گی۔ اگر کسی شخص پر قتل کا جھوٹا مقدمہ بن گیا ہو تو وہ اس وظیفہ کو روزانہ سات ہزار مرتبہ پڑھنے کا معمول بنالے ان شآء اللہ وہ مقدمہ سے بری ہوگا اور مقدمہ کے فیصلے تک پڑھتا رہے اگر کوئی شخص اسے ۸۵ دن تک چھ ہزار مرتبہ روزانہ پڑھے تو اس پر اسرار حقیقت ظاہر ہونگے۔

**يَامُبْدِئُ الْبَرَايَا وَمُعِيْدُهَا بَعْدَ فَنَائِهَا بِقُدْرَتِهٖ يَامُبْدِئُ**

اے مخلوق کو شروع میں پیدا کرنے والے اور فنا کے بعد اپنی قدرت سے دوبارہ پیدا کرنے والے' اے مبدئ

**مقدمے سے نجات کا عمل :** اگر کسی نے آپ پر ناجائز مقدمہ کر



رکھا ہو تو اس سے چھٹکارے کے لئے '**یَا مُتَعَالِیْ**' کو اکیس دن تک ۶۲۵۰ مرتبہ روزانہ بعد نماز عشاء پڑھیں ان شآء اللہ مقدمے سے خلاصی ہو جائے گی اور کسی قسم کا نقصان نہیں ہوگا۔

**جھوٹی تہمت کا بدلہ:** اگر کسی پر جھوٹی تہمت لگا کر اس کے خلاف زنا' شراب' جوئے یا قتل کا مقدمہ بنادیا گیا ہو تو اس صورت میں اسے چاہیئے کہ '**یَامُنْتَقِمُ**' کو گیارہ ہزار مرتبہ پڑھنا شروع کردے اور اس وقت تک پڑھتا رہے جب تک مقدمے کا فیصلہ نہ ہو جائے ان شآء اللہ وہ بری الزمہ ہوگا اور اسے کسی قسم کی تکلیف نہ پہنچے گی اور جیل میں قیدی حضرات اسے پڑھیں تو ان پر بھی نرمی کے حالات پیدا ہو جائیں گے۔

**جائیداد کے مقدمہ میں کامیابی :** اس وظیفہ میں جائیداد کے مقدمے میں کامیابی کے اثرات ہیں لہذا جائیداد کی تقسیم میں اگر کسی کے ساتھ ناانصافی ہو رہی ہو یا کوئی دوسرا فریق حصہ دینے پر راضی نہ ہو یا عدالت میں تقسیم جائیداد کا مقدمہ چل رہا ہو تو اس صورت میں ۲۱ روز



تک **يَامَالِكَ الْمُلْكِ** گیارہ ہزار مرتبہ روزانہ پڑھے پھر ہر تاریخ پر اُسے مقدمہ کی پیشی کے وقت دل میں کثرت سے پڑھتا رہے ان شآء اللہ مقدمہ میں کامیابی حاصل ہوگی اور جائیداد کا حصہ مل جائے گا۔ اگر خدانخواستہ مقدمہ میں کامیابی نہ ہو تو پھر اپیل میں کامیابی کے لئے شماروں پر ختم شریف کی صورت میں سوالاکھ کی تعداد پوری کریں ان شآء اللہ کامیابی ہوگی۔

**ہر کام میں کامیابی:** **يَاذَالْجَلَالِ وَالْاِكْرَام** کی ایک تاثیر یہ بھی ہے کہ اسے پڑھنے والا زندگی کے متعلقہ شعبہ میں کامیاب ہوتا چلا جاتا ہے۔ اگر کسی شخص پر کوئی مقدمہ ہو تو اسے چاہیئے کہ وہ ۸۰ دن تک ۳۱۲۵ مرتبہ ایک وقت مقرر کر کے پڑھے۔ اول آخر سات سات مرتبہ درود شریف پڑھے۔ اس کے بعد مقدمہ پر پیش ہونے والی تاریخ کو گھر سے نکلتے وقت یہ اسم پڑھتا جائے اور جج کے سامنے پیش ہونے تک پڑھتا جائے ان شآء اللہ اگر وہ حق پر ہوگا تو ہر لحاظ سے کامیابی حاصل ہوگی۔

**سچا فیصلہ کرنا :** اگر کوئی حاکم' قاضی' مفتی یا قوم کا سردار یہ چاہتا ہو کہ اس کے پاس جو مقدمہ آیا ہے اس کا فیصلہ حق اور سچ پر کرے تو اسے چاہیئے

کہ وہ فیصلہ کرنے سے پہلے **یَا ھَادِیُ** کو ۱۱۰۰ مرتبہ پڑھے ان شآء اللہ
اللہ تعالیٰ اس کے دل میں سچی بات ڈال دے گا اور وہ حق فیصلہ کرے گا۔

**یـــاحی یـــاقیــوم کا وظیفہ:** طلب عزت وجاہ، ترقی کاروبار، قضائے حاجات، حصول مرادات اور مقدمات میں کامیابی کے لئے **یاحی یاقیوم** کا عمل بہت مجرب ہے۔اس لئے جو شخص **یاحی یاقیوم** کو روزانہ بلا ناغہ ہر نماز کے بعد ۳۳ مرتبہ پڑھنے کا معمول بنالے تو اُسے اس اسم کی برکت سے مذکورہ بالا تمام فوائد حاصل ہوں گے۔

**مقدمہ وراثت میں کامیابی:** اگر کسی شخص کا مقدمہ وراثت ہو اور دوسرے ورثاء وراثت سے حصہ نہ دیتے ہوں تو اس صورت میں **یَـا وَارِثُ** کو (۴۱) یوم تک بعد نماز عشاء خلوت میں بیٹھ کر ۲۸۲۸ مرتبہ پڑھیں اور وظیفہ کے اختتام پر اللہ تعالیٰ کے حضور حصہ ملنے کی گڑگڑا کر دُعا کریں ان شآء اللہ حصول وراثت میں کامیابی ہوگی۔

**مشکل کام کی عجیب طرح آسانی:** جو شخص چاہے کہ اللہ تعالیٰ



اس کو مخلوق کے شر سے حفاظت کرے، اس پر رزق آسان کردے، مسائل ومصائب کو آسان کردے، مخلوق کے دِلوں میں اس کی محبت ڈال دے اور ہر تنگی کو آسان کردے تو اُسے چاہئے کہ اس مبارک وظیفہ کو ہر روز (۴۵۰) مرتبہ پڑھے ان شآء اللہ مشکل کام بھی عجیب طرح سے آسان ہو جائیں گے ﴿ **حَسْبُنَـا اللّٰـهُ وَنِعْمَ الْوَكِيْلُ** ﴾ اللہ ہمارے لئے کافی ہے اور بہترین کارساز ہے۔ حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ جب سیدنا ابراہیم علیہ السلام کو نمرود نے آگ میں ڈالا تو آپ نے یہ دعا پڑھی تھی اور اس کی برکت سے آپ آگ سے محفوظ رہے چنانچہ اس دعا کو ہر مصیبت، غم اور دکھ کے وقت میں زیادہ سے زیادہ پڑھنا چاہئے۔

**قضائے حاجات کے لئے نفل نماز:** حضرت شاہ عبدالعزیز نے اپنے والد بزرگوار حضرت شاہ ولی اللہ محدث دہلوی رحمتہ اللہ علیہما سے قضائے حاجات کے لئے نفل پڑھنا بیان فرمایا ہے ناظرین کے فائدہ کے لئے ان کی ترتیب بھی لکھی جاتی ہے۔

'مجھ کو میرے والد مرشد نے اجازت فرمائی ہے کہ انسان حاجات مشکلہ



کے برآنے کے واسطے چار رکعتیں پڑھے۔ پہلی رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد ﴿ **لَآ اِلٰـهَ اِلَّآ اَنْـتَ سُبْـحٰـنَكَ اِنِّـيْ كُنْـتُ مِنَ الظّٰـلِمِيْنَ فَـاسْتَـجَبْنَا لَهٗ وَنَجَّيْنٰهُ مِنَ الْغَمِّ وَكَذٰلِكَ نُنْجِي الْمُؤْمِنِيْنَ** ﴾ کو سو بار پڑھے۔ دوسری رکعت میں فاتحہ کے بعد ﴿ **رَبِّ اِنِّـيْٓ مَسَّـنِـيَ الـضُّـرُّ وَاَنْـتَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِيْنَ** ﴾ سو بار پڑھے۔ تیسری رکعت میں فاتحہ کے بعد ﴿ **وَاُفَـوِّضُ اَمْـرِيْٓ اِلَى اللّٰهِ اِنَّ اللّٰهَ بَصِيْرٌ بِالْعِبَادِ** ﴾ سو بار۔ چوتھی رکعت میں بعد فاتحہ کے ﴿ **قَـالُـوْا حَسْبُـنَـا اللّٰـهُ وَنِعْمَ الْوَكِيْلُ** ﴾ پھر سلام پھیر کر سو بار یہ کہے **رَبِّ اِنِّيْ مَغْلُوْبٌ فَانْتَصِرْ**۔

شاہ عبدالعزیز محدث دہلوی رحمتہ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ حضرت امام جعفر صادق رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے ارشاد فرمایا کہ یہ چاروں آیتیں اسم اعظم ہیں کہ اُن کے وسیلے سے جو سوال کیا جائے اور جو دُعا کی جائے قبول ہوتی ہے۔(تفسیر ضیاء القرآن)

ان دُعاؤں کی برکت سے آئی آفتیں ٹل جاتی ہیں مشکلیں حل ہو جاتی ہیں اللہ تعالیٰ کا وعدہ ہے کہ فرمایا ﴿ **فَـاسْتَـجَبْـنَـا لَـهٗ وَنَـجَّيْنٰهُ مِنَ الْغَمِّ**



**وَكَـذٰلِكَ نُـنْـجِي الْمُؤْمِنِيْنَ** ﴾ یعنی اس دُعا کی برکت سے ہم نے انہیں بھی غم سے نجات دی اور قیامت تک مسلمانوں کو بھی اس کی برکت سے نجات دیا کریں گے (مرقات) معلوم ہوا کہ بزرگوں کی زبان سے نکلی ہوئی دُعا بہت تاثیر والی ہوتی ہے۔

**ظالم حاکم کے شر سے بچاؤ کے لئے:** ایسا ظالم حاکم جس کے سامنے جاتے ہوئے لوگ ڈرتے ہوں اور اس سے خطرہ محسوس کرتے ہوں کہ کہیں کوئی نقصان نہ پہنچائے، ایسے ظالم وجابر حاکم کے پاس کسی کام کی غرض سے جانے سے پیشتر باوضو حالت میں (۱۱) مرتبہ سورۂ فاتحہ پڑھ کر اپنے اوپر دم کرے اور راستے میں چلتے ہوئے یہ آیات مبارکہ پڑھے ﴿ **مٰـلِكِ يَـوْمِ الـدِّيْنِ اِيَّاكَ نَعْبُدُ وَاِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ** ﴾ ان شآء اللہ جب حاکم کے سامنے جائے گا تو وہ کمالِ مہربانی سے پیش آئے گا اور کسی قسم کا نقصان پہنچانے کی جراءت نہ کرے گا۔

**فتح ونصرت کے لئے:** دشمن کے مقابلہ میں فتح ونصرت حاصل کرنے اور دشمن پر غلبہ پانے کے لئے نماز فجر کے بعد (۳۱۳) مرتبہ سورۂ فاتحہ پڑھے اور اللہ تعالیٰ سے مدد مانگے، بفضل باری تعالیٰ دشمن کو شکستِ فاش

ہوگی اور وہ راہِ فرار اختیار کرنے پر مجبور ہوگا۔

**برائے حل مشکلات** : ﴿وَاُفَوِّضُ اَمْرِیْٓ اِلَی اللّٰہِ ؕ اِنَّ اللّٰہَ بَصِیْرٌ بِالْعِبَادِ﴾ (المؤمن/۴۴) اور میں اپنا (سب) معاملہ اللہ کے سپرد کرتا ہوں، بیشک اللہ بندوں کو خوب دیکھتا ہے۔

۔ جب لوگوں کی طرف سے تکلیف اور پریشانی ہوئی ہو تو اس کا زیادہ سے زیادہ ورد ہر تکلیف سے نجات دے گا۔

۔ جس شخص پر مقدمہ چلتا ہو یا اس کو اس کا حق نہ ملے تو روزانہ (۱۰۰) مرتبہ پڑھنے سے ان شآءاللہ اُسے کامیابی ہوگی۔

**ابتلاء و آزمائش سے نجات کی دُعا** : یہ حضرت ایوب علیہ السلام کی دعا ہے جب آپ سخت جسمانی آزار میں مبتلا تھے ﴿اِنِّیْ مَسَّنِیَ الضُّرُّ وَاَنْتَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِیْنَ﴾ (انبیاء/۸۳) اے میرے پروردگار! مجھ کو سخت تکلیف پہنچی اور تو سب رحم کرنے والوں سے زیادہ رحم فرمانے والا ہے (تو میرے حال پر رحم فرما اور مجھ کو شفا دے)۔ جو شخص بعد نمازِ فجر کسی سے بات چیت کئے بغیر (۱۰۰) مرتبہ پڑھے گا اللہ تعالیٰ اس



کی دینی و دنیوی تمنائیں پوری کرے گا۔

**مصیبت کے وقت کی دعا** : اگر کوئی شخص خدانخواستہ کسی نقصان میں گرفتار ہو جائے تو وہ یہ دعا پڑھے۔ رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں اس دعا کے پڑھنے سے اللہ تعالیٰ اس کے بدلہ میں کوئی بہتر چیز عنایت فرمائے گا۔ اِنَّا لِلّٰہِ وَاِنَّآ اِلَیْہِ رَاجِعُوْنَ ؕ اَللّٰھُمَّ عِنْدَکَ اَحْتَسِبُ مُصِیْبَتِیْ فَاْجُرْنِیْ فِیْھَا وَاَبْدِلْنِیْ مِنْھَا خَیْرًا (ترمذی) بیشک ہم اللہ ہی کے لئے ہیں اور (بیشک) اسی کی طرف لوٹنے والے ہیں۔ الٰہی میں تجھ سے اپنی مصیبت کا ثواب مانگتا ہوں، تو اس میں مجھے نیکی عطا فرما اور مصیبت کے بدلے میں اچھی چیز مرحمت فرما۔

**دشمن سے خوف کے وقت کی دُعا** : جب کسی کو اپنے دشمن سے خوف ہو تو اس دُعا کو پڑھے۔ حضور نبی کریم ﷺ جب کسی سے خطرہ محسوس کرتے تو یہ دعا پڑھتے : اَللّٰھُمَّ اِنَّا نَجْعَلُکَ فِیْ نُحُوْرِھِمْ وَنَعُوْذُبِکَ مِنْ شُرُوْرِھِمْ (ابوداؤد) اے اللہ ہم تجھ کو اُن دشمنوں کے مقابلہ میں پیش کرتے ہیں اور اُن کی برائی و شر سے پناہ مانگتے ہیں۔



**ظالم سے خوف کی دُعا** : اگر کوئی کسی ظالم سے خوف زدہ ہو تو اس دعا کو پڑھ لیا کریں۔ حضور نبی کریم ﷺ بھی ایسی حالت میں پڑھا کرتے تھے۔ اَللّٰھُمَّ اِنَّا نَعُوْذُبِکَ اَنْ یَّفْرُطَ عَلَیْنَآ اَحَدٌ مِّنْھُمْ اَوْ اَنْ یَّطْغٰی (حصن حصین) الٰہی! ہم تیری پناہ مانگتے ہیں کہ کوئی ہم پر زیادتی کرے یا سرکشی کرے۔

**دُرودِ تُنجینا** : دُرودِ تنجینا سے مُراد وہ دُرود شریف ہے جسے پڑھنے سے ہر مشکل اور مہم سے نجات ملتی ہے۔ اس دُرود پاک کے بے پناہ فضائل ہیں اور بزرگانِ دین نے بارہا مرتبہ آزمایا ہے۔ سیدنا غوث اعظم رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ ایک شخص نہایت مشکل میں گرفتار ہو گیا، اس نے وضو کر کے معطر ہو کر یہ دُرودِ پاک پڑھنا شروع کیا تو مشکل حل ہو گئی۔ اس دُرودِ پاک کو جو شخص ادب و احترام سے قبلہ رُو ہو کر ہر روز تین سو بار پڑھے گا اللہ کے فضل سے اس کی سخت سے سخت مشکل حل ہو جائے گی۔

بسم الله الرحمن الرحيم

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓی اٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ



صَلٰوۃً تُنْجِیْنَا بِھَا مِنْ جَمِیْعِ الْاَھْوَالِ وَالْاٰفَاتِ وَتَقْضِیْ لَنَا بِھَا جَمِیْعَ الْحَاجَاتِ وَتُطَھِّرُنَا بِھَا مِنْ جَمِیْعِ السَّیِّئَاتِ وَتَرْفَعُنَا بِھَا عِنْدَکَ اَعْلَی الدَّرَجَاتِ وَتُبَلِّغُنَا بِھَا اَقْصَی الْغَایَاتِ مِنْ جَمِیْعِ الْخَیْرٰتِ فِی الْحَیَاتِ وَبَعْدَ الْمَمَاتِ اِنَّکَ مُجِیْبُ الدَّعْوَاتِ وَرَافِعُ الدَّرَجَاتِ وَیَاقَاضِیَ الْحَاجَاتِ وَیَاکَافِیَ الْمُھِمَّاتِ وَیَادَافِعَ الْبَلِیَّاتِ وَیَاحَلَّ الْمُشْکِلَاتِ اَغِثْنِیْ اَغِثْنِیْ یَآاِلٰھِیْٓ اِنَّکَ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ ؕ

**دُرودِ تاج** : دُرودِ تاج بے پناہ فیوض و برکات کا منبع ہے دشمنوں ظالموں حاسدوں اور حاکموں کے شر سے محفوظ رہنے کے لئے اور دفع الم وافلاس کے لئے چالیس شب متواتر بعد نماز عشاء اکتالیس مرتبہ پڑھے، ان شآءاللہ مقصد میں کامیابی ہوگی اور مُراد برآئے گی۔

(دُرودِ تاج کے لئے دیکھیں کتاب 'قصیدہ غوثیہ' مطبوعہ مکتبہ انوار المصطفٰے)

وَصَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلٰی خَیْرِ خَلْقِہٖ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِہٖ وَصَحْبِہٖ اَجْمَعِیْنَ